آیات نمبر 116 تا 120 میں شرک کے موضوع پر قیامت کے روز اللہ اور عیسیٰ علیہ السلام کے درمیان ایک اور مکالمہ۔ روز قیامت نیک لوگوں کے لئے جنت کی بشارت کہ یہی بڑی کامیابی ہے

وَ اِذْ قَالَ اللّٰهُ يٰعِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ ءَاَنْتَ قُلْتَ لِلنَّاسِ اتَّخِذُوْنِيْ وَ اُمِّيَ
اِلٰهَيْنِ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ اور جب قیامت کے دن اللہ فرمائیں گے کہ اے عیسیٰ
ابن مریم! کیا تم نے لوگوں سے کہا تھا کہ اللہ کو چھوڑ کر مجھے اور میری ماں کو معبود بنا لو
قَالَ سُبْحٰنَكَ مَا يَكُوْنُ لِيْۤ اَنْ اَقُوْلَ مَا لَيْسَ لِيْ ۗ بِحَقٍّ ؔ اِنْ كُنْتُ
قُلْتُهٗ فَقَدْ عَلِمْتَهٗ ؕ حضرت عیسیٰ (علیہ السّلام) جواب دیں گے کہ اے اللہ! تو ہر
عیب سے پاک ہے، میں ایسی بات کیونکر کہہ سکتا ہوں جس کے کہنے کا مجھے حق نہ تھا،
اگر میں نے ایسی بات کہی ہوتی تو تجھے ضرور اس کا علم ہوتا تَعْلَمُ مَا فِيْ نَفْسِيْ وَ
لَاۤ اَعْلَمُ مَا فِيْ نَفْسِكَ ؕ اِنَّكَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ﴿۱۱۶﴾ کیونکہ جو کچھ
میرے دل میں ہے وہ تو جانتا ہے لیکن جو تیرے دل میں ہے وہ میں نہیں جان سکتا،
بیشک تو چھپی ہوئی باتوں کو خوب جاننے والا ہے مَا قُلْتُ لَهُمْ اِلَّا مَاۤ اَمَرْتَنِيْ
بِهٖۤ اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ رَبِّيْ وَ رَبَّكُمْ ۚ وَ كُنْتُ عَلَيْهِمْ شَهِيْدًا مَّا دُمْتُ
فِيْهِمْ ۚ فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِيْ كُنْتَ اَنْتَ الرَّقِيْبَ عَلَيْهِمْ ؕ وَ اَنْتَ عَلٰى كُلِّ
شَيْءٍ شَهِيْدٌ ﴿۱۱۷﴾ میں نے تو انہیں صرف وہی کچھ کہا تھا جس کا تو نے مجھے حکم دیا تھا کہ
اللہ ہی کی عبادت کرو جو میرا بھی رب ہے اور تمہارا بھی اور جب تک میں ان میں

موجود رہا ان پر نگراں رہا، پھر جب تو نے مجھے دنیا سے اٹھالیا تو پھر تو ہی ان پر نگران تھا
اور تو ہر چیز کی پوری خبر رکھتا ہے اِنْ تُعَذِّبْهُمْ فَاِنَّهُمْ عِبَادُكَ ۚ وَ اِنْ تَغْفِرْ
لَهُمْ فَاِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿۱۱۸﴾ اگر تو ان کو سزا دے تو یہ تیرے
بندے ہیں اور اگر تو معاف فرمادے تو بیشک تو بہت زبردست اور حکمت والا ہے
قَالَ اللّٰهُ هٰذَا يَوْمُ يَنْفَعُ الصّٰدِقِيْنَ صِدْقُهُمْ ؕ لَهُمْ جَنّٰتٌ تَجْرِيْ مِنْ
تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَاۤ اَبَدًا ؕ تب اللہ فرمائے گا کہ آج وہ دن ہے جس
میں صادقین کو ان کا صدق ہی نفع دے گا، ان کے لیے ایسے باغات ہیں جن کے نیچے
نہریں جاری ہیں وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے جن لوگوں نے اللہ سے کئے ہوئے اپنے
عہد کو سچا کر دکھایا، جو لوگ صدق دل سے اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لائے اور پھر ساری
زندگی مقدور بھر اس کی اطاعت کرتے رہے وہی صادقین ہیں رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَ
رَضُوْا عَنْهُ ؕ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ﴿۱۱۹﴾ اللہ ان سے راضی ہو گیا اور وہ اللہ سے
راضی ہو گئے، یہی سب سے بڑی کامیابی ہے لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ وَ
مَا فِيْهِنَّ ؕ وَ هُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۱۲۰﴾ تمام آسمانوں اور زمین میں اور جو کچھ
ان میں ہے سب اللہ ہی کی ملکیت ہے اور وہ ہر چیز پر پوری طرح قدرت رکھتا ہے

رکوع [۱۶]